# جوناگڑھ

## ہزہائینس نواب محمد رسول خان بہادر کے سی ایس آئی فرمانرواے جوناگڑھ وسورٹھ

ولادت - ۳ - جولائی ۱۸۵۸ء - مسند نشینی ۲۲ جنوری ۱۸۹۲ء - آپ نواب محمد مہابت خان بہادر ثانی
کے سی - ایس - آئی مرحوم کے فرزند اور نواب محمد بہادر خان ثانی مغفور کے پوتے ہین آپکے
مورث اعلی حضرت محمد ہمایون شہنشاہ ہند کے زمرۂ امرا مین بڑے شجاع سردار تھے اور
حضرت شاہجہان شہنشاہ دہلی کے عہد سلطنت مین آپکے اجداد مین محمد بہادر خان
نے شہنشاہ کے مقرب خاص اور معتمد علیہ ہونے کا شرف اعزاز پایا جنھون نے ایکبار
اپنی جان عزیز کو خطرہ مین ڈالکر بادشاہ عالیجاہ کی جان بچائی اور کسیطرح کا گزند نفس
شہنشاہ پر نہ آنے دیا۔ ان بہادر خان کے تین بیٹون جعفر خان - صلابت خان اور شیر خان
مین سے جو جاگیرین تخت دہلی سے صلابت خان کو عطا ہوئی تھین منجملہ اُنکے جوناگڑھ بھی
جاگیر مین تھا - انھین صلابت خان کے زمانہ مین زورطلبی یعنی بحیثیت اعلی حکومت کے دیگر
رؤساے کاٹھیاوار سے سالانہ رقم معین لینا شروع ہوا۔ انکی وفات ۱۷۳۰ء مین ہوئی -
اُنکے فرزند کلان بہادر خان عرف محمد شیر خان بہادر بانی ریاست نے جب مرہٹون کی چیرہ دستی
سے تخت دہلی متزلزل ہورہا تھا تو اُنسے نبرد آزمائی مین غالب آکر سلطنت دہلی کو استحکام دیا اور
بڑا کارنمایان یہ کیا کہ بڑودہ اور اُسکے مضافات کو شامل سریر دہلی کردیا جسکے صلہ مین بادشاہ
نے خوش ہوکر نوابی کے خطاب سے سربلند فرمایا ۱۷۵۸ء مین انکا انتقال ہوا۔ انکی جگہ اُنکے
خلف اکبر نواب محمد مہابت خان اول مسند حکومت پر بیٹھے اور بعالم شباب ۱۷۷۴ء مین قضا
کی اور اُنکے فرزند نواب حامد خان اول تیرہ سال کی عمر مین والی ملک موروثی ہوے جو ۱۸۱۱ء
مین گزر گئے - ان دونون نوابون کے زمانہ مین مشہور دیوان اعظم امرجی نے اپنے فن جنگ

ہزہائنیس سر رسول خان جی مہابت خان جی کے۔سی۔ایس۔آئی والی جوناگڈھ

کی لیاقت اور بیدار مغزی سے ریاست کو بہت بڑی وسعت دی۔ نواب حامد خان اول کے بعد اُنکے بیٹے نواب بہادر خان ثانی فرمانروا ہوے۔ اُنکے اور سرکار انگریزی کے فیمابین از روے معاہدہ ۱۸۱۶ء کے یہ قرار پایا کہ جو زور طلبی ہر سال فوجکشی کر کے لیجاتی ہے وہ بتوسط برٹش سرکار کے وصول ہوکر خزانہ ریاست مین داخل ہوا کرے۔ ۱۸۲۱ء مین دوسرا عہدنامہ ہوا کہ زور طلبی کے وصول کرنے کے مصارف کے عوض کل زور طلبی کا ایک ربع سرکار انگریزی کو ملا کرے۔ ۱۸۸۴ء مین یہ راہی ملک بقا ہوے جو نواب صاحب حال کے جد امجد تھے ہز ہائنس نواب صاحب بہادر نے ۱۸۹۲ء مین مشہور مشہور نامی بلاد و امصار ہند کی سیر فرمائی۔ دینی تعلیم کی وجہ سے آپ بہت بڑے پابند مذہب ہین۔ فلاح رعایا ہمیشہ مدنظر رکھتے ہین۔ آپ کی فیاضی بھی بہت بڑھی ہوئی ہے چنانچہ بہت سے امور رفاہ عامہ آپ کے عہد مبارک مین ہوے از انجملہ راجکوٹ مین زنانہ ہسپتال لاکھ روپیے مین بنوایا گیا جو نفع رسانی مین لیڈی ڈفرن اسپتالون کے مثل ہے جسکی اہل کاٹھیاواڑ بڑی قدر کرتے ہین۔ دار الصدر جوناگڑھ مین بہار الدین آرٹس کالج اور ٹیکنیکل انسٹیٹیوٹ جو بڑی شاندار عمارت ہے اور وزیر صاحب کے دوستون نے انکی یادگار کے لیے جو ایک بڑی رقم چندہ کی فراہم کی تھی اُسمین تقریبا دو لاکھ روپیہ شامل کر کے تیار کرایا گیا جسکا سالانہ مصارف دیا جانا بھی ہز ہائنس نے منظور فرمایا جسکو ۳۔ نومبر ۱۹۰۰ء مین ہز اکسلنسی لارڈ کرزن بہادر ویسراے ہند نے افتتاح فرمایا۔ نیز خاص جوناگڑھ مین واٹر ورکس کا کام آٹھ لاکھ روپیے کے تخمینے سے بصوابدید لائق اور تجربہ کار انجنیر جے۔ اے۔ وائٹنگ صاحب کے ۱۸۹۶ء مین شروع ہوکر نصف سے زائد ہوگیا ہے ۱۸۹۷ء مین الینیشن سٹیلمنٹ کا محکمہ جاگیر دارون کے تعین حقوق کے لیے نکالا گیا جو کرنیل سی۔ ڈبلیو۔ ایچ سیلی صاحب کی سخت محنت جنکی خدمت مستعار سرکار برطانیہ سے ریاست مین لی گئی تھی اور وزیر صاحب کی معقول امداد اور نائب دیوان خصوصیت دستگاہ مسٹر پرسوتم راے سندرجی جھالا کی عرقریزی سے حسن اختتام کو پہونچا۔ عمدہ ترین نمونہ

تہذیب پر مجوزہ کلان اسپتال کی بنیاد لارڈ سینڈہرسٹ صاحب سابق گورنر کے ہاتھ سے رکھی گئی جسپر دو لاکھ روپیہ صرف ہوگا۔ یہ عمارت قدیم اسپتال کی جگہ اراضی ملحقہ ملا کر تیار ہوگی ریاست کے سررشتۂ تعلیم کا انتظام عمدہ ہے۔ ہز ہائنیس کے حکم سے بہترین طریقۂ تعلیم دریافت کرنے کے لیے ٹیچرون کی ایک مجلس منعقد ہوکر عمدہ تعلیمی توالیف جدیدہ کے لیے پانچہزار روپیہ منظور ہوا گورنمنٹ عالیہ نے ۳۔ جنوری ۱۸۹۹ء کو ہز ہائنیس کو کے۔ سی۔ ایس۔ آئی۔ کا خطاب عطا فرمایا۔ قانون ریاست کے مطابق زر توفیر رفاہ عام مین لگایا جاتا ہے چنانچہ جیتلسر جنکشن سے ریاست کے بندر بلاول تک سرسٹھ میل مین چالیس لاکھ روپیہ سے ۱۸۸۸ء مین ریل نکالی گئی اور جیتلسر جنکشن سے راجکوٹ تک مشترکہ ریل مین ۱۸۹۴ء مین چھہ لاکھ روپیہ صرف کیا گیا۔ ہز ہائنیس کے تین صاحبزادے ہین بڑے محمد شیر زمان خان بہادر تعلیم یافتۂ راجکمار راجکوٹ ولیعہد ریاست ہین۔ ریاست کا رقبہ تین ہزار دو سو تراسی مربع میل اور آبادی تین لاکھ پچانوے ہزار چار سو اٹھائیس ہے جسمین ہندو تین لاکھ ایک ترا سات سو تہتر اور مسلمان پچاسی ہزار چھہ سو چوراسی باقی مختلف اقوام آباد ہین۔ فوجی قوت مین سوار تین سو چھہ اور پیدل ایک ہزار چھہ سو بیاسی کل جمعیت ایک ہزار نو سو اٹھاسی ہے کارآمد تیار توپین تیرہ ہین اور حدود ریاست کے اندر اکیس ضرب اور باقی ماندہ حصص ہندوستان مین گیارہ ضرب توپ کی سلامی کا اعزاز حاصل ہے۔

شہزادہ محمد شیر زمان خان بہادر ولیعہد ریاست جوناگڈھ

ہز ہائنیس سر بھگوت سنگھ جی سگرام جی۔ جی۔ سی۔ آئی۔ ای۔ ٹھاکر صاحب گونڈل

# گونڈل

## ہز ہائینس سر بھگوت سنگھ جی۔ جی سی آئی ای۔ ایم ڈی۔ ایف آر سی پی ایف۔ بی۔ یو۔ ایل ایل ڈی۔ ڈی سی ایل ٹھاکر صاحب گونڈل

ولادت ۲۴ اکتوبر ۱۸۶۵ع۔ مسند نشینی ۱۴ دسمبر ۱۸۶۹ع۔ گونڈل ایک اول درجہ کی دیسی ریاست ہے جو مغربی ہند مین سوراشٹرا کے عین وسط مین واقع ہے ہز ہائینس سر بھگوت سنگھ جی موجودہ فرمانروائے گونڈل جاریجہ راجپوت ہین اور اسوجہ سے اُس چندربنسی خاندان سے اُنکا تعلق ہے جسکی بنیاد سری کرشن جی نے ڈالی تھی۔ خاندان گونڈل کے بانی کمبھوجی اول تھے جنھون نے اپنے بھائی صاحب جی سردار راجکوٹ سے اپنے موروثی علاقہ کا ایک حصہ ترکہ مین پایا اور اپنی بہادری اور فوجی قابلیت سے اپنے مقبوضات کو بے انتہا وسعت دی موجودہ ٹھاکر صاحب انکی بارھوین پشت مین ہین۔ ٹھاکر صاحب کی عمر صرف چار برس کی تھی جب انکے والد ٹھاکر سگرام جی نے انتقال کیا۔ ہز ہائینس کو شروع ہی سے تحصیل علم کا بے انتہا شوق تھا۔ نو برس کی عمر مین آپ راجکمار کالج مین داخل ہوے۔ آپکی کالجی تعلیم کا پورا دور جو نو برس تک جاری رہا ایک متواتر کامیابی کا زمانہ تھا۔ آپ نے ہر درجہ مین اپنی قابلیت۔ محنت۔ مصروفیت اور خوش چلنی کا ثبوت دیا۔ ایک عرصۂ دراز تک آپ کالج مین سربرآوردہ رہے اور محنت۔ نقاشی اور لیاقت انگریزی مین برابر سالانہ انعام پاتے رہے۔ آپ اپنے ہم سبقون سے ہمیشہ آگے رہے اور علم انگریزی مین آپ نے اسقدر ملکہ حاصل کیا کہ ہر شخص آپکا مداح تھا تکمیل تعلیم اور نیز اس غرض سے کہ اپنی آنکھون سے انگریزون کے عادات اور رسم و رواج

مشاہدہ کرین آپ نے میجر (اب کرنل) ہنکاک صاحب کی رہنمائی مین یورپ کا عزم کیا۔ اور تقریباً چار مہینے انگلستان اور اسکاٹلینڈ مین رہے۔ کچھ دنون تک براعظم کی بھی سیر کی۔ اِس اثنا مین آپ نے پیرس۔ بروسلس ہمبرگ۔ لیوسرن اور بہت سے اور مقامات مثلاً سوئٹزرلینڈ۔ وینس۔ فلورنس۔ روم اور نیپلس کی سیاحت کی اور ۱۳۔ نومبر ۱۸۹۳ء کو برنڈزی کی راہ ہندوستان کو واپس آئے۔ آپ نے اپنے سفرنامہ مین سفر کے تجربات و مشاہدات کو قلمبند کیا ہے۔ یہ اُن مناظر کی ایک دلچسپ اور دلفریب کتاب ہے جو ایک نوجوان شہزادے نے چند ماہ کے عالمانہ سفر مین دیکھے تھے۔ ہندوستانی اور یوروپین اخبارات نے اِس کتاب کی بڑی تعریف کی ہے۔ سفر سے واپس آکر ہز ہائینس اپنی ریاست کے کامون مین منہمک ہوے اور ۵ ۲۔ اگست ۱۸۹۴ء کو اپنی ریاست کا پورا انتظام و اہتمام اپنے دست اختیار مین لے لیا۔ اُسی سال آپ بمبئی یونیورسٹی کے فیلو نامزد ہوے ۱۸۹۶ء کے اوائل حصہ مین ٹھاکر صاحب دوبارہ اسکاٹلینڈ کو تشریف لے گئے جہان جانے سے آپکا قصد یہ تھا کہ کچھ دنون اڈنبرا یونیورسٹی مین قیام فرمائین۔ آپ نے وہان پندرہ مہینے سے زیادہ اقامت کی اور سائینس کے ایک دلدادہ طالبعلم کی حیثیت سے آپ نے اسقدر نمود حاصل کی کہ اِس قدیم اسکاٹش یونیورسٹی نے آپکو ایل ایل ڈی کی امتیازی ڈگری عطا کرنا مناسب خیال کیا۔ پریسیڈنسی کے دیسی باشندون مین کسی شخص کو اِس سے قبل یہ عزت حاصل نہین ہوئی تھی۔ ہز ہائینس جناب قیصرہ کی جوبلی کی تقریبات مین بطور اُس ڈپوٹیشن کے ممبر کے ولایت مین موجود تھے جو کاٹھیاوار کے سردارون کی جانب سے انگلستان کو بھیجا گیا تھا۔ اِس موقع پر آپنے ہز مجسٹی کے ہاتھ سے نائٹ کمانڈر آف دی موسٹ ایمی نینٹ آرڈر آف دی انڈین امپائر کا تمغہ حاصل کرنے کی عزت حاصل کی۔ ہز ہائینس ۱۳۔ اگست ۱۸۹۷ء کو ہندوستان کو واپس آئے۔ اسی سال ہز مجسٹی قیصرۂ وکٹوریہ نے ازراہ خوشنودی گونڈل کو "بجلدوے عمدہ انتظام ریاست" درجۂ اوّل کی ریاست

قرار دیا۔ اور باعلان فرمایا کہ آئندہ سے گونڈل کے فرمانروا گیارہ ضرب توپ کی سلامی کے مستحق ہونگے۔ رانی صاحبہ کی صحت کی غرض سے ۱۸۹۰ء مین آپ مع رانی صاحبہ کے ولایت تشریف لے گئے اور وہان ڈاکٹری علاج کے لیے دو برس تک رہنا پڑا۔ اِس عرصہ مین اُنکی تندرستی مین ایک نمایان اصلاح پیدا ہوئی۔ ہزہائینس کو چونکہ سائنس کا بے انتہا شوق تھا اور طبی سائنس سے تو خاصکر دلچسپی تھی اسلیے آپ بطور ایک مستعد طالبعلم کے ایڈنبرا یونیورسٹی مین شریک ہوے اور تمام نصاب پڑھکر پہلے ایم بی اور سی ایم کے امتحانات پاس کیے۔ اسکے بعد ایم ڈی کا درجہ حاصل کیا۔ آپ نے ایڈنبرا کے رائل کالج اطبا کی ممبری کا امتحان بھی پاس کیا اور اب آپ اُسکے فیلو ہین۔ جون ۱۸۹۲ء مین مشہور و معروف یونیورسٹی آف اکسفورڈ نے اپنی سالگرہ کے موقع پر ہزہائینس ٹھاکر صاحب کو ڈی سی ایل (ڈاکٹر آف سول لاز) کی اعزازی ڈگری عطا فرمائی۔ ڈاکٹری کا درجہ پانے کے بعد ہزہائینس ٹھاکر صاحب اپنی ردبااصلاح طبع رانی کے ہمراہ ۱۸۹۳ء کے شروع مین امریکہ جاپان اور چین آسٹریلیا اور لنکا ہوتے ہوے ہندوستان کو واپس آئے۔ رانی صاحبہ کو بھی جناب قیصرۂ مرحومہ نے کرون آف انڈیا کی ممبری عطا فرمائی۔ وطن واپس آکر ٹھاکر صاحب نے اپنی ریاست کی اصلاح مین مختلف تدبیرین اختیار کین اور اپنی فرصت کا وقت علمی مشاغل مین صرف کیا۔ آپ نے ایک کتاب ہسٹری آف دی ارین مڈیکل سائنس تصنیف کی ہے جسنے آپکے ہندوستانی اور انگریز نکتہ چینون کے دلون پر ایک عمدہ اثر پیدا کیا ہے۔ جوبلی کے موقع پر ہزہائینس کو ایک نئی عزت حاصل ہوئی یعنے آپ کو ہز مجسٹی کوئین وکٹوریہ کے ہاتھ سے جی سی۔ آئی۔ ای کا اعلیٰ تمغہ حاصل ہوا ہزہائینس اوقات مقررہ پر اپنے دفتر مین آتے ہین اور نہایت ہوشیاری اور توجہ سے اپنی رعایا کی خواہشات پر غور کرتے ہین۔ آپ نے اپنی ریاست مین ایک گردآور ڈاکٹر کا عہدہ قائم کیا ہے جو اُن گانؤن والون کو طبی امداد پہونچاتا ہے جو اُن بڑے شہرون سے دُور رہتے ہین

جہان اسپتال یا ڈسپنسریان ہین۔گرد آور ڈاکٹر کا کام یہ ہے کہ اوقات مقررہ پر گانون مین
دورہ کرتا ہے اور اُن دہقانیون اور غربا کو جو آسانی سے اسپتالون تک نہین پہونچ سکتے
طبی امداد دیتا ہے۔اس عجیب وغریب آزمائش مین اسقدر کامیابی حاصل ہوئی کہ لارڈ
ہیرس صاحب کی راے مین ہزہائینس کی نظیر کی نہ صرف دیسی ریاستون بلکہ برٹش قلمرو
مین بھی تقلید کی جاسکتی ہے۔رئیس گونڈل نے اپنی عقلمندی سے بہت بڑا سرمایہ اُن ریلون
کی تعمیر مین لگا رکھا ہے جو بھاؤنگر گونڈل اور گونڈل پوربندر کی ریلون کے نام سے مشہور
ہین۔مڈیکل صیغۂ خاص آپ کی نگرانی مین ہے اور آپ اُسکی اصلاح مین بڑی دلچسپی ظاہر
کرتے ہین اور ریاست کی تمام مڈیکل انسٹیٹوشنون اور اندرونی انتظام مین روز بروز مفید
اور صحت بخش اصلاحین پیدا کرتے جاتے ہین۔ہزہائینس نے بجاے حصول لگان کے جو
قدیم طریقہ کی طرح جنس مین ہوتا تھا نقد ادائی کا سلسلہ جاری کیا گیا ہے جسکو کاشتکاری
گروہ نہایت پسند کرتا ہے۔زراعتی نمایشین اوقات مقررہ پر ہوتی ہین اور ریاست کی
زراعتی صورتون مین برابر اور پوری توجہ سے اصلاح ہوتی رہتی ہے۔انکے علاوہ سرکاری
وظیفہ۔اسکولات۔معافی محصولات ضرر رسان عطیات استحقاق و مراعات وغیرہ منجملہ اُن
بہت سے کامون کے ہین جنکو ٹھاکر صاحب نے باحسن وجوہ انجام دیا ہے۔غرض
ٹھاکر صاحب بڑے علم دوست بیدار مغز رعایا پرور رئیس ہین۔ہزہائینس کو بوڈاپسٹ کی
آٹھوین انٹرنیشنل کانگرس آف ہیجین اور ڈیلوگرافی کی منتظم کمپنی نے ایک مفید شاخ کا
آنرری پریسیڈنٹ مقرر کیا تھا۔آپ انڈین مڈیکل اسوسی ایشن کے وائس پریسیڈنٹ بھی ہین۔
ہزہائینس کے چار بیٹے اور دو بیٹیان ہین۔ولیعہد بھوجراج ایک چہاردہ سالہ صاحبزادہ
ہین جو ولایت مین تعلیم حاصل کر رہے ہین۔سلامی گیارہ ضرب توپ۔

# بھاؤنگر

## ہز ہائینس مہاراجہ سر بھاؤسنگھ جی تخت سنگھ جی کے۔سی۔ایس۔آئی۔راول صاحب بھاؤنگر

ولادیت ۲۶-اپریل ۱۸۷۵ء۔مسند نشینی ۱۰۔فروری ۱۸۹۶ء۔ہز ہائینس مہاراجہ صاحب بھاؤنگر گہیل راجپوت ہین۔اِس خاندان کے مورث اعلیٰ سیکاجی تھے جنھون نے تقریباً ۱۲۶۰ء مین اِس ملک مین توطن اختیار کیا تھا۔والیان بھاؤنگر۔لاٹھی اور پالیتانہ اُنکے تین بیٹون کی اولاد مین ہین جنکے نام رانوجی۔سارنگ جی اور شاہ جی تھے۔راول کا خطاب خاندان مین اُس زمانہ سے چلا آتا ہے جب علاء الدین خلجی سے چتور مین جنگ ہوئی تھی۔اِس سے قبل آپ کے بزرگ شورا ستھرا (سورت) کے حکمران تھے۔۱۷۴۲ء مین بھاؤسنگھ نے بھاؤنگر کی بنیاد ڈالی تھی جنکے پوتے بخت سنگھ جی ۱۷۷۲ء مین حکمران تھے۔بھاؤسنگھ اور اُنکے بیٹے اور پوتے نے اپنے ملک کی تجارت کو خوب ترقی دی تھی اور بحری لٹیرون کو نیست و نابود کیا تھا۔۱۷۵۹ء مین برٹش گورنمنٹ نے بندرگاہ بھاؤنگر کی چُنگی کا چہارم حصہ سیدی سورت سے حاصل کیا تھا جنکو راول بھاؤسنگھ نے اُن خدمات کے جلدو مین عطا کیا تھا جو اُنھون نے نواب کھمبایت کی مخاصمت کے مقابلے مین کی تھین ۱۷۷۱ء مین راول اکھراج سنگھ جی نے گورنمنٹ بمبئی کو تُلاجا اور مہوروا کے زیر کرنے مین مدد دی جنپر بحری لٹیرے قابض تھے ۱۸۰۷ء مین گورنمنٹ انگلشیہ نے ڈکیتی اور لوٹ مار کے انسداد کے متعلق کاٹھیاوار کے تمام حکمران رؤسا سے ایک عام معاہدہ کیا تھا مگر چونکہ بھاؤنگر کا دربار اِن قزاقون کا ایک مشہور مخالف تھا لہٰذا اِس سے کوئی معاہدہ منعقد نہین ہوا۔بخت سنگھ نے کاٹھیاوار کے بندوبست کے قبل اِس ریاست کے

حدود کو مختلف ذرایع سے بہت کچھ وسیع کر لیا تھا۔ راول بخت سنگھ نے ۱۸۱۶ء مین قضا کی اور اُنکے بیٹے بجے سنگھ مسند پر بیٹھے اور اُنکی وفات پر جو ۱۸۵۲ء مین واقع ہوئی اکھراج سنگھ جی مسند نشین ہوے۔ راول اکھراج جی نے ۱۸۵۴ء مین انتقال کیا اور اُنکے بجاے اُنکے بھائی جسونت سنگھ وارث ہوے اور گورنمنٹ عالیہ سے سند اختیار تبنیت حاصل کی۔ راول جسونت سنگھ نے اپریل ۱۸۷۰ء مین رحلت کی۔ اُنکی جگہ اُنکے فرزند مہاراجہ سر تخت سنگھ جی مسند آراے ریاست ہوے۔ دربار بھاؤنگر کی سلامی گیارہ ضرب توپ تھی مگر مہاراجہ تخت سنگھ کو بطور ذاتی اعزاز کے پندرہ ضرب کی سلامی حاصل تھی۔ یکم جنوری ۱۸۹۱ء کو خطاب مہاراجگی بھی اُنکو عطا ہوا۔ ۱۸۹۶ء مین مہاراجہ تخت سنگھ جی نے وفات پائی آپکے بزرگون نے ہر موقع پر برٹش گورنمنٹ کا ساتھ دیا ہے۔ مہاراجہ صاحب متوفی کے عہد مین اس اتحاد اور ارتباط کو مزید ترقی ہوئی۔ مہاراجہ متوفی نہایت روشن خیال اور عالی حوصلہ رئیس تھے وہ اُن رؤسا مین تھے جنھون نے سب سے پہلے راجکمار کالج مین تعلیم پائی اور بلاد یورپ کا سفر کیا۔ ریلوے کی توسیع اور رفاہ عام کے صدہا کام اُنکی نمایان یادگار ہین۔ اُنکی وفات کے بعد ہز ہائنس مہاراجہ بھاؤ سنگھ تخت سنگھ جی سریر آرا ہوے۔ آپ اپنے پدر بزرگوار کیطرح نہایت روشن ضمیر تھے۔ آپ تعلیم یافتہ اور بیدار مغز رئیس ہین۔ دسمبر ۱۹۰۴ء مین آپ کے۔ سی۔ ایس۔ آئی کے خطاب سے سرفراز کیے گئے۔ قحط ۱۸۹۹ء مین آپ نے غربا و مساکین کے ساتھ بہت بڑی ہمدردی ظاہر کی۔ ریاست کا رقبہ دو ہزار آٹھسو ساٹھ مربع میل۔ آبادی چار لاکھ پینسٹھ ہزار اور محاصل تقریباً چالیس لاکھ روپیہ ہے۔ آپ برٹش گورنمنٹ کو ایک لاکھ اٹھائیس ہزار ساٹھ روپیہ اور گیکواڑ بردہ کو تین ہزار، پانچسو اکاسی، روپیہ آٹھ آنہ اور نواب جوناگڈھ کو بائیس ہزار آٹھسو اٹھاون روپیہ سالانہ خراج دیتے ہین۔ آپ کی سلامی گیارہ ضرب توپ ہے۔

ہز ہائینس مہاراجہ سری اجیت سنگھ جی راج صاحب دھرنگدرہ

# دھرنگدرہ

## ہزہائینس مہاراجہ سری اجیت سنگھ جی راج صاحب دھرنگدرہ

ولادت ۱۸۔ جنوری سنہ ۱۸۷۲ء۔ مسند نشینی یکم دسمبر سنہ ۱۹۰۰ء۔ ہزہائینس سری اجیت سنگھ جی جھالا راجپوت ہین جنکے اسلاف کرام ابتدائً ناگرپارکر واقع سندھ مین حکمران تھے۔ آپ بانی خاندان ہرپال دیوجی کی نسل مین ہین جو تیرھوین صدی مین اپنے والد کیسر دیو کی ہلاکت پر جو والی سندھ کے ساتھ ایک جنگ مین واقع ہوئی پٹن واقع گجرات کے فرمانروا کرن سولنکی کے دربار مین چلے آئے۔ راجہ کرن نے اُنکی خدمات کے صلہ مین اُنکو اٹھارہ سو مواضع عطا کیے جو بعد کو ریاست جھالاوار کے نام سے مشہور ہوے دارالریاست جو پہلے پانڈری مین تھا سنہ ۱۷۸۲ء مین دھرنگدرہ کو منتقل ہوا۔ کرنل واکر صاحب کے بندوبست کے زمانہ مین امر سنگھ جی دھرنگدرہ کے رئیس تھے اُنھون نے سنہ ۱۸۴۳ء مین قضا کی اور اُنکے بیٹے رنمل سنگھ جی اُنکے جانشین ہوے۔ رنمل سنگھ جی کاٹھیاوار کے اول فرمانروا تھے جنکو کے۔ سی۔ ایس۔ آئی کا خطاب مرحمت ہوا تھا۔ اُنھون نے سنہ ۱۸۶۹ء مین رحلت کی اور اُنکے فرزند مہاراجہ مان سنگھ جی مسند ریاست پر متمکن ہوے ہزہائینس کو بھی کے۔ سی۔ ایس۔ آئی۔ کے خطاب سے امتیاز حاصل تھا اور پندرہ ضرب توپ کی اُنکی ذاتی سلامی تھی۔ اپنے دادا مہاراجہ سری مان سنگھ جی کی وفات پر ہزہائینس مہاراجہ سری اجیت سنگھ جی وارث ریاست ہوے اور یکم دسمبر سنہ ۱۹۰۰ء کو آپ کی مسندنشینی کی رسم عمل مین آئی۔ ہزہائینس نے ابتدائی تعلیم دھرنگدرہ مین پائی مگر بعد کو تکمیل کی غرض سے راجکمار کالج راجکوٹ مین بھیجے گئے جہان آپ تقریباً نو برس تک اکتساب علوم فرماتے رہے۔ وہان علاوہ اُس تعلیم کے جو کالج مین دی جاتی تھی ہزہائینس نے اعلیٰ درجے کی فوجی تربیت بھی حاصل کی۔ بعد انفراغ ہزہائینس نے

تمام ہندوستان کی سیر کی مگر بوجوہ آپ کو ابتک غیر ممالک کی سیاحت کا موقع نہین ملا۔ ہز ہائینس نے چھ شادیان کی ہین۔ آپ کے ایک صاحبزادے مہاراج کمار سری گھنشام سنگھ جی ہین جو ۳۱ مئی ۱۸۸۹ء کو پیدا ہوے تھے۔ انکے علاوہ آپ کے دو اور صاحبزادے ہین۔ ریاست دھرنگدرہ ریاستہاے کاٹھیاوار مین اول درجے کی ریاست ہے اور اسکی معدنی اور زراعتی پیداوار ین ریاست کی موجودہ اور آیندہ سرسبزی اور شادابی کا پتہ دیتی ہین۔ آپ کی ذات والاصفات سے اس زمانۂ حکمرانی (دو سال) مین بہت سی اصلاحین عمل مین آئی ہین جنمین بڑی فیاضی اور سیرچشمی کے ساتھ روپیہ صرف کیا گیا ہے سب سے بڑا کام یہ ہے کہ آپ نے ریاست کے سول اور فوجی عہدون پر مستحق اور قابل ہندوستانی مامور فرمائے ہین۔ ریاست کے مقامی قوانین اور انتظام اراضی کی ترمیم زیر غور ہے جسکا انجام رعایا کے لیے برکت کا ایک دوامی ذریعہ ثابت ہوگا۔ ہز ہائینس نے اپنے والد متوفی کی یادگار مین ایک پبلک کتب خانہ اور ایک مکان بنوایا ہے جسمین ریاست کے اندھے۔ لولے۔ اور اپاہج رہتے ہین اور انکے آرام و آسائش اور کھانے پینے کا تمام سامان مہیا ہے۔ ہز ہائینس نے رفاہ عام کا ایک بڑا کام کیا ہے اور وہ ایک جسونت پارک (باغ) ہے جو عام وخاص کے لیے بالکل وقف ہے قحط کے زمانہ مین آپنے قحط زدون کے لیے تعمیر کے کئی کام جاری فرمائے اور خلق اللہ کی جانین بچائین۔ مہاراجہ ایک روشن ضمیر اور جفاکش رئیس ہین اور ایک معمولی عہدہ دار کی طرح اپنا وقت امور ریاست کی تنقیح مین صرف فرماتے ہین۔ آپ کی ان کارروائیون نے آپ کو نہ صرف اپنی رعایا بلکہ گورنمنٹ عالیہ کی نگاہون مین بھی وقیع اور موقر بنادیا ہے۔ ریاست کا رقبہ تقریباً ایک ہزار گیارہ سو سرسٹھ مربع میل اور آبادی ایک لاکھ ہے۔ محاصل ریاست سات لاکھ روپیہ سے نو لاکھ تک ہے۔ آپ کی سلامی گیارہ ضرب توپ ہے۔

# کھمبایت

## ہز ہائینس نواب جعفر علیخان نجم الدولہ ممتاز الملک مومن خان بہادر دلاور جنگ والی کھمبایت

ولادت سنہ ۱۸۴۸ء - مسند نشینی ۳۱ مئی سنہ ۱۸۸۰ء - کھمبایت کے حکمران خاندان کے بانی مرزا جعفر نظام ثانی ہین جو زیادہ تر مومن خان کے نام سے مشہور تھے اور آخری مسلمان صوبہ دار گجرات سے پہلے گزرے ہین - وہ خود گجرات کی صوبہ داری کے عہدہ پر ممتاز اور انکے داماد نظام خان کھمبایت کے حکمران تھے - مومن خان نے سنہ ۱۷۴۲ء مین قضا کی اور اُنکے بیٹے مفتخر خان عرف نورالدین نے نظام خان کو ہلاک کر کے کھمبایت کی حکومت چھین لی اور اپنی وفات تک جو سنہ ۱۷۸۳ء مین واقع ہوئی اُسپر قابض رہے - نورالدین کے بجاے اُنکے داماد محمد قلی اُنکے قائم مقام ہوے - اُنھون نے چھہ برس حکومت کرنے کے بعد قضا کی اور اُنکے بیٹے فتح علی والی ریاست ہوے - معاہدۂ بسین کی رو سے نواب فتح علی نے پیشوا کی چوتھ اور وہ تمام حقوق جو کھمبایت کے متعلق تھے برٹش گورنمنٹ کے حوالے کیے - یہ چوتھ بطریق خراج اب بھی گورنمنٹ ہند کو دیجاتی ہے - نواب فتح علی نے ۲۸ - اکتوبر سنہ ۱۸۲۳ء کو انتقال کیا اور اُنکے بھائی نواب بندہ علی خان نے زمام حکومت اپنے ہاتھ مین لی - اُنکی وفات پر سنہ ۱۸۴۱ء مین اُنکے بھتیجے نواب حسین یاور خان مسند نشین ہوے اور اُنکو گورنمنٹ برطانیہ سے وارث کرنیکی سند حاصل ہوئی - اپریل سنہ ۱۸۸۰ء مین نواب حسین یاور خان کی وفات پر نواب صاحب حال مسند ریاست پر متمکن ہوے - ہز ہائینس کے عہد مین علاوہ دیگر ترقیات کے تارہ پور سے کھمبایت تک ایک ریلوے تعمیر ہوئی ہے - ریاست کا رقبہ تین سو پچاس مربع میل - آبادی پچھتر ہزار دو سو پچیس - آمدنی پانچ لاکھ روپیہ ہے - فوجی قوت مین پچیس سوار اور دو سو گیارہ پیدل اور گولنداز ہین - ہز ہائینس کی تین صاحبزادیان ہین - سلامی گیارہ ضرب توپ ہے -

# نوانگر

## ہزہائینس جام سری جسونت سنگھ جی - جام نوانگر

ولادت سنہ ۱۸۸۲ء - آپ جاریجہ راجپوت اور اُس خاندان سے تعلق رکھتے ہین جسمین والیان ریاست کچھ - دھرول - گونڈل - راجکوٹ اور مغربی ہند کے کئی فرمانروا ہین - جام اول نے جو اُس زمانہ کے جام کچھ کے بڑے بھائی تھے کچھ سے آکر سنہ ۱۵۴۰ء مین نوانگر کی بنیاد ڈالی - برٹش گورنمنٹ سے سنہ ۱۸۰۶ء مین اول معاہدہ ہوا - اُس زمانہ مین جام جسا جی برسر حکومت تھے - اُنھون نے سنہ ۱۸۱۴ء مین انتقال کیا اُنکے کوئی اولاد نرینہ نہ تھی - اُنھون نے جام وبھاجی سابق فرمانروائے ریاست نوانگر کے والد جام رنمل جی کو متبنیٰ کیا - جام رنمل جی کی وفات پر جام وبھاجی مسند نشین ہوئے - سنہ ۱۸۶۴ء مین اُنکو سند تبنیت حاصل ہوئی - سنہ ۱۸۷۹ء مین اُنھون نے کنور رنجیت سنگھ کو جو ولایت مین کرکٹ بازی مین یکتا اور فرد سمجھے جاتے ہین بمنظوری گورنمنٹ متبنیٰ کیا مگر سنہ ۱۸۸۲ء مین جام حال پیدا ہوئے اور گورنمنٹ نے اُنکو وارث ریاست قرار دیا - جام وبھاجی کی وفات پر ہزہائینس مسند ریاست پر متمکن ہوئے - ریاست کا رقبہ تین ہزار سات سو اکانوے مربع میل - آبادی تقریباً تین لاکھ اور آمدنی تخمیناً چوبیس لاکھ ہے - ہزہائنس برٹش گورنمنٹ کو پچاس ہزار تین سو بارہ روپیہ گیکواڑ بڑودہ کو چونسٹھ ہزار نو سو چوبیس روپیہ اور جوناگڑھ کو چار ہزار آٹھ سو ستاون روپیہ سالانہ خراج دیتے ہین - ہزہائنس کی سلامی گیارہ ضرب توپ ہے -

# موروی

## ہز ہائینس ٹھاکر صاحب سر واگھ جی راوا جی۔جی۔سی۔آئی۔ای۔

### والی موروی

ولادت ۱۷۔اپریل ۱۸۵۸ء۔مسندنشینی ۱۷۔فروری ۱۸۷۰ء۔آپ جاریجہ راجپوت اور اُس خاندان سے تعلق رکھتے ہین جسمین راؤ صاحب کچھ اور جام نوانگر ہین مگر آپکا نسب اُس قوم کی بڑی شاخ سے ملتا ہے۔علاوہ اس ریاست کے آپ علاقہ امروی واقع کچھ کے جاگیردار بھی ہین۔ایک مشہور بندرگاہ موسومہ جنگی آپ کی جاگیر مین واقع ہے۔جشن جوبلی حضور قیصرۂ آنجہانی کی تقریب مین آپکی ریاست درجۂ اول کی قرار دی گئی۔سنہ ۱۸۹۰ء مین آپکو سند اختیار تبنیت عطا ہوئی۔آپ نے راجکمار کالج مین تعلیم پائی اور بلاد یورپ کی سیر و سیاحت کی ہے آپ اپنے ملک کا نظم و نسق بذات خود کرتے ہین۔آپ نے سنہ ۱۸۸۶ء مین ایک ریلوے شاخ سول اسٹیشن ودھوان (جو بمبئی بڑودہ سنٹرل انڈیا ریلوے کا آخری اسٹیشن ہے) سے اپنی دارالریاست تک نکالی ہے پھر سنہ ۱۸۹۰ء مین ایک شاخ راجکوٹ تک بڑھائی۔ یہ ریاست بڑودہ اور جوناگڑھ کی خراجگزار ہے۔اس ریاست مین ایک سو سینتالیس مواضع شامل ہین۔رقبہ آٹھ سو اکیس مربع میل۔مردم شماری (سنہ ۱۸۹۱ء) ایک لاکھ پانچ ہزار تین سو پینتیس۔محاصل سالانہ تقریباً دس لاکھ ہے۔سلامی گیارہ ضرب توپ۔

# رادھن پور

## ہز ہائینس نواب محمد شیر خان جی بابی نواب رادھن پور

نسلاً آپ پٹھان ہین۔ حکمران خاندان رادھن پور کے بانی بہادر خان تھے جو اصفہان سے ہندوستان آئے تھے۔ مغربی ہندوستان مین جوناگڑھ۔ بالاسنور بھی بابی ہی خاندان سے ہین۔ نواب بہادر خان بابی کو شاہنشاہ شاہجہان نے تھراد کا فوجدار مقرر کیا تھا۔ انکے بیٹے نواب شیر خان بابی شاہزادہ مراد بخش کی کمک کے لیے گجرات کے گورنر مقرر ہوے۔ اُنکے بیٹے جعفر خان بابی کو سنہ ۱۶۹۳ء مین رادھن پور اور دیگر اضلاع کی فوجداری ملی اور صفدر خان کے خطاب سے ممتاز ہوے وہ سنہ ۱۷۰۴ء مین گورنر بیجاپور مقرر ہوے اور سنہ ۱۷۱۶ء مین پٹن کی گورنری پر ممتاز ہوے۔ انکے بیٹے خان جہان نے شاہنشاہ دہلی سے معزز عہدے حاصل کیے۔ انکو جوان مرد خان کا خطاب مرحمت ہوا اور رادھن پور اور دیگر اضلاع کی جاگیر ملی۔ اُنکے بعد اُنکے بیٹے کمال الدین خان بابی بھی اس خطاب اور منصب سے مستفید رہے۔ خان موصوف نے شاہنشاہ اورنگ زیب کی وفات کے بعد احمد آباد کو قبضہ کیا۔ اگرچہ حکومت مرہٹہ کے زمانہ مین یہ صوبہ قبضہ سے نکل گیا لیکن ذاتی مقبوضات بحیثیت جاگیرداری قائم رہے۔ سنہ ۱۸۲۰ء مین نواب رادھن پور برٹش گورنمنٹ کے ظل حمایت مین آئے اور باقرار امداد فوجی وادائے خراج باجگزار سرکار برطانیہ قرار پائے۔ نواب شیر خان کی وفات پر سنہ ۱۸۲۵ء مین نواب زورآور خان اور اُنکی وفات پر سنہ ۱۸۷۴ء مین نواب بسم اللہ خان جانشین ہوے۔ انکی وفات کے بعد آپ مالک ریاست ہوے ہین ہز ہائنس ابھی نابالغ اور راجکمار کالج راجکوٹ مین تعلیم حاصل کر رہے ہین۔ ریاست کا رقبہ ایک ہزار ایک سو پچاس مربع میل۔ آبادی (سنہ ۱۹۱۱ء) اٹھانوے ہزار سترہ اور محاصل تقریباً پانچ لاکھ روپیہ سلامی گیارہ ضرب توپ ہے۔

ہز ہائینس نواب محمد شیر خان جی والی رادھن پور

# راج پیپلا

## ہز ہائینس مہارانا سری چھتر سنگھ جی والی پیپلا

ولادت ۱۸۶۲ء مسندنشینی ۲۰ مئی ۱۸۹۷ء۔ آپ گہیل راجپوت ہین۔ یہ خاندان راجہ سالباہن کی نسل مین ہے۔ ۱۴۷۰ء مین چھوکار رانا فرزند سیداوت راجہ اجین اپنے والد سے کسی بات پر آزردہ ہوکر راجدھانی سے نکل آئے اور مقام پیپلہ مین آکر قیام کیا اور ایک جدید راج کی بنیاد ڈالی۔ اُنکی اکلوتی لڑکی کی شادی جزیرۂ پریم واقع کھمبایت کے ایک گہیل راجپوت مکھی راج سے ہوئی۔ اس ازدواج سے دو لڑکے ہوے ایک ڈونگر جی بانی ریاست بھاؤنگر دوسرے جیر سنگھ جی جو بانی راج پیپلا کے بعد فرمانروا ہوے۔ اُنھین کی اولاد سے اس راج کے رانا اور مہارانا ہوتے چلے آئے ہین اور اُسوقت سے ابتک وہی خاندان فرمانروا ہے۔ یہ ریاست زمانۂ اکبر اعظم مین سلطنت دہلی کی خراج گزار تھی سلطنت مغلیہ کے زوال کے بعد یہ ریاست فرمانفرماے گیکواڑ کی معاون اور خراجگزار ہوئی۔ ۱۸۱۳ء سے سرکار انگریزی کے ساتھ تعلقات پیدا ہوے اور مہارانا نے گورنمنٹ کے توسط سے گیکواڑ کو پینسٹھ ہزار روپیہ خراج دینا منظور کیا۔ ۱۸۲۲ء مین گورنمنٹ ہند نے مہارانا ویریسال جی کو مسندنشین کیا۔ ویریسال جی نے ۱۸۶۵ء مین انتقال کیا اور انکے اکلوتے فرزند مہارانا گمبھیر سنگھ مسندنشین ہوے۔ اُنکی وفات کے بعد ۲۰ مئی ۱۸۹۷ء مین ہز ہائینس مہارانا سری چھتر سنگھ جی وارث اور والی ریاست قرار پائے۔ رقبہ ایک ہزار چھ سو مربع میل۔ مردم شماری (۱۸۹۱ء) ایک لاکھ سترہ ہزار ایک سو چھتر اور محاصل تقریباً آٹھ لاکھ ہے۔ سلامی گیارہ ضرب توپ ہے۔

# پوربندر

## ہز ہائینس رانا سری بھاؤسنگھ جي مادھوسنگھ جي والی پوربندر

والی ریاست جٹھوا راجپوت ہین آپ کا سلسلۂ نسب سری ہنومان جی سے ملتا ہے - اس خاندان مین پانچ ہزار ستر برس کی صحیح تاریخ موجود ہے سنہ ۱۸۰۹ع مین پوربندر برٹش حمایت مین آیا اور ریاست اور سرکار انگریزی کے مابین پہلا معاہدہ منعقد ہوا سنہ ۱۸۶۹ع مین والیان ریاست پوربندر کو سرکار انگلشیہ سے سند تبنیت حاصل ہوئی - ہز ہائنس رانا سری بھاؤسنگھ جي ایک روشن ضمیر اور بلند خیال رئیس ہین - آپ کے عہد مین رعایا کی فلاح و بہبود کے بہت سے کام سرانجام ہوے ہین اور ریلوے کے اجرا اور توسیع سے تجارتی اغراض کو خاص فائدہ پہونچا ہے - ریاست کا رقبہ چھ سو چھتیس مربع میل اور آبادی (سنہ ۱۸۹۱ع) اکیاسی ہزار سات سو بچاسی ہے - محاصل پانچ لاکھ سے زیادہ ہے جسمین آپ کو اکیس ہزار روپیہ بطور خراج کے برٹش گورنمنٹ کو اور سات ہزار ایک سو چھیانوے روپیہ گیکواڑ بروده کو اور پانچ ہزار ایک سو چھ روپیہ جوناگرھ کو دینا پڑتا ہے - سلامی گیارہ ضرب توپ ہے -

ہز ہائینس رانا سری بھاؤ سنگھ جی مادھو سنگھ جی والی پوربندر

ہزہائینس سر شیر محمد خان بہادر جی-سی-آئی-ای- والی پالن پور

# پالن پور

## ہز ہائینس زبدۃ الملک دیوان سر شیر محمد خان جی بہادر جی سی آئی ای والی پالن پور

ولادت ۲ جنوری ۱۸۵۲ء - مسند نشینی ۱۹ ستمبر ۱۸۷۸ء - ہز ہائینس لوہانی پٹھان ہین جو اپنے تئین بٹین (پٹھان) نامے حضرت سلیمان علیہ السلام کے سپہ سالار فوج اور حضرت خالد بن ولید کی نسل سے بیان کرتے ہین - اس خاندان کے مورث اعلیٰ غور اور نواح خراسان سے صوبۂ بہار مین آئے اور سلاطین تغلق کے عہد مین اُنھون نے بہت بڑا اوج و عروج حاصل کیا مگر ملک خرم خان بانی ریاست بہار سے جالور مارواڑ مین چلے آئے اور اپنی حکمت عملی سے جالور پر مسلط ہو گئے - ملک خرم خان کی چوتھی پشت مین ملک عثمان خان نہایت شجاع اور صاحب تدبیر تھے مہم قلعہ اسیر گڑھ کی قابل قدر خدمات کے صلہ مین سلطان محمود بیگڑہ والی گجرات نے ۱۴۸۶ء مین اُنکو زبدۃ الملک کا خطاب عنایت کیا - اُنھین کے دوران حکومت مین حضرت سید محمد مہدی موعود جونپوری جالور مین تشریف لائے اور اُنھون نے مع خدم وحشم کے تصدیق مہدویت سے شرف حاصل کیا اور اُسوقت سے ابتک تمام والیان ریاست اور یہان کے کثیر التعداد مسلمان مذہب مہدویہ پر قائم ہین - زبدۃ الملک ملک عثمان خان کی آٹھوین پشت مین غزنی خان ثانی کو یلغار گجرات اور مہم کٹک کے صلہ مین شہنشاہ اکبر نے منصب چار صدی ذات کے علاوہ دیوان کا خطاب عطا فرمایا جو ابتک نسلاً بعد نسلٍ چلا آتا ہے - غزنی خان نے شہنشاہ اکبر کی رضاعی بہن مسماۃ بانو بیگم سے شادی کر کے خاندان مغلیہ کے ساتھ خاص تعلق اور رشتہ پیدا کیا - اس شادی کی تقریب مین اُنکو موروثی ریاست کے علاوہ علاقۂ پالن پور - ڈیسہ - دانتی واڑہ اور چراگاہ تلواڑہ بارگاہ شاہی سے بطور جہیز کے ملے - شہنشاہ اورنگ زیب کے زمانہ مین کمال خان عرف کرن کمال کو جالور کے عوض مین پالن پور کی مستقل حکومت عطا

ہوئی اور انھون نے جالور سے نقل وطن کر کے پالنپور کو استمراراً اپنا دارالحکومت بنایا ہز ہائنس کے دادا دیوان فتح خان نے سنہ ۱۸۱۸ء مین برٹش گورنمنٹ کے ساتھ افتخار تعلق حاصل کیا اور آپکے والد دیوان زورآورخان نے سنہ ۱۸۵۷ء کے پُرآشوب زمانۂ غدر مین گورنمنٹ برطانیہ کے ساتھ کمال وفاداری اور خیرخواہی ظاہر کی۔ انکی وفات پر جو ۲۸۔ اگست سنہ ۱۸۷۷ء کو واقع ہوئی ہز ہائنیس دیوان سر شیر محمد خان مسند ریاست پر جلوہ افروز ہوے۔ دیوان زورآورخان بڑے فیاض رحمدل۔ خداترس اور منتظم رئیس تھے۔ اپنے والد بزرگوار کیطرح آپ کو بھی برٹش گورنمنٹ سے کمال ارادت ہے اور آپنے جنگ افغانستان سنہ ۱۸۷۹-۸۰ء اور دیگر مواقع پر برٹش گورنمنٹ کو قابل قدر مدد دی ہے ہز ہائنس نے بگھوٹی سسٹم اور تقاوی فنڈ کے ذریعہ سے اپنی رعایا کو غیر مزروعہ زمین کے قابل زراعت بنانے کی بہت بڑی ترغیب دلائی ہے۔ اسیطرح اپنی عالی حوصلگی سے صیغۂ تعلیم صنعت وحرفت کو ترقی دی ہے اور محکمۂ حفظان صحت۔ عدالتہاے انصاف۔ عمل ٹیکہ اور شفاخانون وغیرہ کے قیام واجرا سے اپنی رعایا مین ایک خاص ہر دلعزیزی پیدا کی ہے۔ ہز ہائنس نے ملکۂ وکٹوریہ مرحومہ کی پنجاہ سالہ جوبلی کی یادگار مین محصول راہداری یکلخت معاف کردیا اور سنہ ۱۸۹۲ء مین بیگار کی قدیم جابرانہ رسم بالکل موقوف کردی۔ آپ کے حسن انتظام کی قدردانی مین گورنمنٹ عالیہ نے سنہ ۱۸۷۷ء مین علم شاہی سنہ ۱۸۸۵ء مین لقب ہز ہائنس سنہ ۱۸۹۳ء مین۔ کے۔ سی۔ آئی۔ ای۔ اور سنہ ۱۸۹۸ء مین جی۔ سی۔ آئی۔ ای۔ کا معزز خطاب عطا فرمایا۔ آپکے دو صاحبزادے ہین۔ بڑے صاحبزادہ کا نام سردار طالع محمد خان ہے جو ولیعہد ریاست اور بڑے بیدار مغز اور علم دوست رئیس ہین۔ آپکی ولادت ۷ جولائی سنہ ۱۸۸۳ء کو واقع ہوئی اور ۷ جولائی سنہ ۱۹۰۲ء کو امپیریل کیڈٹ کور مین داخل ہوے۔ علم تاریخ کا آپکو بڑا شوق ہے چھوٹے صاحبزادہ یاور حسین خان ۹ مئی سنہ ۱۸۸۶ء کو پیدا ہوے اور تحصیل علوم مین مصروف ہین۔ ریاست کا رقبہ تین ہزار ایک سو ستتر مربع میل مردم شماری (سنہ ۱۹۰۱ء) دو لاکھ بائیس ہزار چھ سو ستائیس۔ تعداد دیہات پانچسو۔ آمدنی تقریباً ساڑھے چار لاکھ روپیہ اور سلامی گیارہ ضرب ہے۔

ہز ہائینس سرمان سنگھ جی سورسنگھ جی۔ کے۔ سی۔ ایس۔ آئی۔ ٹھاکر صاحب پالیتانہ

# پالیتانہ

## سر مان سنگھ جی سور سنگھ جی۔ کے۔ سی۔ ایس۔ آئی۔

### ٹھاکر صاحب پالیتانہ

ولادت ۱۸۶۲ء۔ مسند نشینی ۶۔ دسمبر ۱۸۸۵ عیسوی۔ آپ گوہیل راجپوت شہاجی کی نسل سے ہین جنکو راے جونا گڑھ نے انکی ہمشیرہ لم کنوریہ کی شادی کی تقریب مین مانڈوی کا ایک ضلع عطا کیا تھا۔ شہاجی ہی ریاست پالیتانہ کے بانی اور ٹھاکر سور سنگھ جی سابق والی پالیتانہ کے فرزند اکبر ہین۔ انکی وفات پر جو ۱۸۸۵ عیسوی مین واقع ہوئی آپ مسند نشین ہوے آپنے ایک پرائیوٹ اتالیق سے تعلیم پائی ہے اور علاوہ وسیع معلومات کے انگریزی زبان مین کامل مہارت رکھتے ہین۔ آپ ایک وجیہہ اور شکیل رئیس ہین آپ کو مردانہ کھیلون اور انتظامی امور سے کمال دلچسپی ہے۔ گھوڑون کا بھی آپکو خاص شوق ہے اور فن بیطاری اور فوٹوگرافی مین نہایت مشتاق ہین۔ آپ کی تین شادیان ہوئی ہین اور ایک صاحبزادہ اور ایک صاحبزادی ہے۔ صاحبزادہ اور وارث ریاست کا نام کنور سری بہادر سنگھ جی ہے جو ۱۹۰۰ء مین تیسری رانی سے پیدا ہوے تھے ۱۸۹۶ء مین آپ کو کے۔ سی۔ ایس۔ آئی۔ کا خطاب عطا ہوا۔ کوہ سترنجے اسی ریاست مین واقع ہے جو جینیون کے رفیع و عالیشان منادر کے لیے نہایت مشہور ہے اور اسمین دو روئی اوٹنے کی کلین۔ انگلش اسکول۔ مان سنگھ جی گرل اسکول۔ تعلقہ اسکول۔ شفاخانہ اور مان سنگھ جی ہاسپٹل کے علاوہ اور بہت سی خوبصورت عمارتین ہین۔ ریاست کی خاص تجارتی اشیا روئی اور رال ہین۔ ریاست کا رقبہ دو سو نواسی مربع میل۔ آبادی باون ہزار آٹھ سو چھپن اور محاصل چار لاکھ پچھتر ہزار ہے۔ سلامی نو ضرب توپ مقرر ہے۔

# دھرول

## ٹھاکر صاحب شری ہری سنگھ جی والی ریاست دھرول

ولادت ۴ ۲- جون ۱۸۴۵ء- مسند نشینی ۴- نومبر ۱۸۸۶ء- قدیم روایت کے مطابق یہ حکمران خاندان کونسیاگ خاندان جام نگر سے تعلق ہے جسکو جام اول جی برادر ہردھور جی نے آباد کیا تھا- یہ دونون نبرد آزما بھائی اوائل سولھوین صدی مین قسمت آزمائی کے لیے گھر سے باہر نکلے اور اُنھون نے بزور شمشیر دو ریاستین قائم کین جنپر دونون جداگانہ طور پر حکمران ہوے- ہردھور جی کے بعد اُنکے بیٹے جسوجی جانشین ہوے جنکی پانچوین پشت مین کالوجی گزرے ہین اور وہ اپنے شجاعانہ کارنامون کے واسطے مشہور ومعروف ہین- ۱۸۴۵ء مین جے سنگھ جی گدی نشین ہوے- اُنھون نے ریاست مین بہت سی اصلاحین کین اور تعمیرات عامہ بنوائین- آپ ہردھور جی کی سولھوین پشت مین ہین- آپ کے دو بیٹے اور چار پوتے ہین- ولیعہد کا نام کمار شری دولت سنگھ جی ہے- دوسرے بیٹے کو سمت سنگھ جی کہتے ہین- یہ دونون فرزند صاحب اولاد ہین اور دونون صاحبون نے راجکمار کالج مین تعلیم پائی ہے جہان آپکے دو پوتے فی الحال اکتساب علوم مین مصروف ہین- آپ نے اُن اصلاحات کو جو آپکے والد بزرگوار نے شروع کی تھین بہت بڑی وسعت دی ہے- آپنے ایک کلاک ٹاور (گھنٹہ گھر) سڑکین- تالاب- زنانہ اسکول- اسپتال- تار گھر- چاہات وغیرہ تعمیر کیے ہین- علاوہ برین آپنے اپنی بود و باش کے لیے دار الریاست مین ایک شاندار محل اور سرپدا مین ایک وسیع کچہری بنوائی ہے- بنارس اور دیگر مقدس مقامات کے تیرتھ کے وقت آپنے بالائی اور وسط ہند کے مشہور مقامات کی بھی سیر کی ہے- آپکو بحیثیت رؤساے درجہ دوم تمام دیوانی و فوجداری کے اختیارات حاصل ہین- ریاست کا رقبہ دوسو تراسی مربع میل آبادی اکیس ہزار نوسو چھ- آمدنی پندرہ لاکھ روپیہ ہے اور سلامی نو ضرب توپ ہے-

ہز ہائینس ٹھاکر صاحب سری ہری سنگھ جی والی دھرول

# سونتھ

## مہارانا شری ورآور سنگھ جی والی سونتھ

ولادت ۲۴ - مارچ ۱۸۸۱ء مسند نشینی ۳۱ - اگست ۱۸۹۶ء عیسوی - آپ پنوار راجپوت ہین - آپکا اصلی وطن اُجین تھا - آپ اسی خاندان سے تعلق رکھتے ہین جنمین راجہ بکرماجیت اول صدی مین اور راجہ بھوج والی اُجین گیارھوین صدی مین پیدا ہوے تھے - اس خاندان نے دسوین صدی مین اُجین سے نقل و حرکت کر کے اولاً جھالور مین سکونت اختیار کی اور پھر تیرھوین صدی مین رانا ظالم سنگھ کے بیٹے سونتھ نے اپنے نام سے اس ریاست کی بنیاد ڈالی - اس خاندان کا توسل سرکار انگریزی کے ساتھ پہلے پہل ۱۸۰۳ء مین ہوا - ۱۸۱۹ء مین سیندھیا نے سونتھ پر حملہ کیا تھا مگر برٹش گورنمنٹ نے مداخلت کی - مہارانا بھون سنگھ نے ۱۸۷۲ء مین لاولد انتقال کیا - سرکار انگریزی نے رانی صاحبہ کو ورثا مین سے کسی کے انتخاب کا اختیار دیا اُنھون نے پرتاب سنگھ کو منتخب کیا - سرکار انگریزی نے انکو والی ریاست تسلیم کیا اور ایک سال کا محاصل بطور نذرانہ تجویز ہوا - ۱۸۹۰ء مین اختیار تبنیت عطا ہوا - انکی وفات پر ۱۸۹۶ء مین مہارانا حال مسند نشین ہوے - رقبۂ ریاست تین سو چورانوے مربع میل ہے اور آبادی چوہتر ہزار دو سو اٹھتر - محاصل دو لاکھ اور سلامی نو ضرب توپ ہے -

## نواب سیدی نجف علیخان نواب سچین

ولادت ۱۸۸۶ء ۔ مسندنشینی فروری ۱۸۸۷ء ۔ آپ حبشی النسل سنی مسلمان ہین ۔ یہ خاندان حبشی سیدیان جنڈا راجہ پور اور جنجیرہ کے نام سے مشہور ہے ۔ اس خاندان کے بزرگ شاہان احمدنگر اور بیجاپور کے بیڑہ جہازات کے امیرالبحر تھے مین بعد شہنشاہ اورنگ زیب نے بھی ۱۶۶۰ء مین انکو اسی عہدہ پر ممتاز فرمایا ۔ ۱۷۸۴ء مین بالومیان سیدی وارث ریاست جنجیرہ کو اسی خاندان کی ایک چھوٹی شاخ نے ملک سے جلاوطن کردیا ۔ جنکے پاس اب بھی جنجیرہ کی ریاست ہے ۔ پیشوا نے انکو حقوق ریاست جنجیرہ کے عوض مین سچین عطا کیا ۔ لیکن پیشوا اُن حقوق کو کبھی کام مین نہ لاسکے اور وہ ملک ابتک سیدی خاندان مین ہے ۔ بالومیان نے ۱۸۰۲ء مین قضا کی اور اُنکے بیٹے ابراہیم محمد یاقوت خان وارث ہوے ۔ یاقوت خان کی وفات پر جو ۱۸۵۳ء مین واقع ہوئی اُنکے فرزند اکبر سیدی عبدالکریم خان مسند ریاست پر متمکن ہوے ۔ عبدالکریم خان نے ۱۸۶۸ء مین وفات پائی اور اُنکے بیٹے ابراہیم محمد یاقوت خان کو برٹش گورنمنٹ نے اُنکا جانشین تسلیم کیا ۔ اُنھون نے ۱۸۷۳ء مین انتقال کیا اور اُنکے بیٹے نواب عبدالقادر خان گدی پر بیٹھے ۔ نواب عبدالقادر خان کی جگہ فروری ۱۸۸۷ء مین نواب حال فرمانروا ہوے ۔ رقبہ ریاست بیالیس میل مربع ۔ آبادی ریاست اُنیس ہزار ایک سو پچاس جنمین اکثر ہنود ہین اور سلامی نو ضرب توپ ہے ۔

# راجکوٹ

## ٹھاکر لکھاجی راج باواجی ٹھاکر صاحب راجکوٹ

ولادت ۱۸۸۵ء مسند نشینی ۱۶- اپریل ۱۸۹۰ء - آپ جاریجہ راجپوت ہین اور اپنے والد ٹھاکر صاحب باواجی کی وفات پر آپ مسند نشین ہوے - اسی سال آپ کو سند تہنیت عطا ہوئی - آپ کی تعلیم راجکمار کالج راجکوٹ مین ہوئی - آپ کا دارالریاست راجکوٹ اکثر شہزادگان مغربی ہندوستان کی تعلیمگاہ ہے - ۱۸۹۰ء مین آپ نے راجکوٹ کے سول اسٹیشن کے لیے ایک تالاب تعمیر کیا ہے جسکے معاوضہ مین کاٹھیاوار ایجنسی سے آپکو پانچ سو روپیے ملتے ہین - ریاست ہذا مین اکسٹھ مواضع شامل ہین - رقبۂ ریاست دوسو اکیاسی مربع میل ہے - آبادی (۱۹۰۱ء) پچھتر ہزار - محاصل سالانہ دو لاکھ روپیہ ہے - برٹش گورنمنٹ کو اٹھارہ ہزار نوسو اکیانوے روپیہ سالانہ اور نواب جوناگڑھ کو دو ہزار تین سو تیس روپیہ خراج دیا جاتا ہے - سلامی نو ضرب توپ ہے -

# لمڑی

## ٹھاکر صاحب سر جسونت سنگھ جی کے سی آئی ای - والی لمڑی

ولادت ۲۳ مئی ۱۸۵۹ع - مسند نشینی یکم اگست ۱۸۶۱ عیسوی - آپ راجپوتون کے ذرقۂ جھالا سے تعلق رکھتے ہین - آپ کا سلسلۂ نسب منگوجی خلف ثانی ہرپال دیو سے ملتا ہے جنھون نے دسوین صدی کے آغاز مین پاٹدی مین حکومت کی تھی منگوجی - نے جمبو کو اپنا مستقر قرار دیا اور خاندان لمڑی کی بنیاد ڈالی - سر جسونت سنگھ جی منگوجی کی چوتیسوین پشت مین ہین - جب آپ صرف تین برس کے تھے تو آپ کے والد ماجد نے ۱۸۶۲ع مین قضا کی - اسی سال گورنمنٹ نے آپکی نابالغی کے زمانہ مین ریاست کے انتظام کو اپنے ہاتھ مین لیا اور آپ کی تعلیم و تربیت کا بندوبست کیا - پہلے آپکو خانگی طور سے تعلیم دیگئی پھر فروری ۱۸۷۱ع مین آپ راجکمار کالج مین بھیجے گئے یہان آپنے ساتوین اسٹنڈرڈ تک انگریزی پڑھی اور اسکے علاوہ سنسکرت - اردو اور فارسی مین معقول لیاقت پیدا کی اور تمام تعلیمی مدارج نہایت ناموری اور تعریف کے ساتھ طے کیے - آپنے اپنی نیک چلنی اور ورزش جسمانی کے سبب سے متعدد انعامات بھی حاصل کیے - آپکو شاہزادۂ عالم و عالمیان حضور پرنس آف ویلس بہادر اور حضور ڈیوک آف کیناٹ بہادر اور متعدد وئسرایان ہند سے ملنے کا اتفاق ہوا اور یہ سب حضرات آپ کی قابلیت اور انگریزی دانی سے کمال محظوظ ہوے - حضور پرنس آف ویلس بہادر نے آپ کو ایک نقرئی تمغہ عنایت کیا اور فرمایا کہ "مین ان نوجوان مہاراجہ کو کبھی نہ بھولونگا" - ۱۸۷۶ع مین آپ بمعیت مسٹر میکناٹن صاحب پرنسپل انگلستان تشریف لیگئے - کاٹھیاواڑ مین سب سے پہلے آپ ہی نے ولایت کا سفر کیا تھا - مسٹر میکناٹن صاحب (پرنسپل راجکمار کالج) نے آپ کو ہر امپیریل مجسٹی امپرس جرمنی کے روبرو پیش کیا اور آپکو انگلستان کی نامی عمارات کی سیر کرائی - پھر آپ نے تجارت او صنعت و حرفت کے بڑے بڑے

ہز ہائنیس سر جسونت سنگھ جی۔ کے۔ سی۔ آئی۔ ای ٹھاکر صاحب لمڑی

کارخانون کو ملاحظہ کیا ۱۸۷۵ء مین آپ مسند نشین ہوے اور چھ مہینے کے بعد آپکو کامل اختیارات عطا کیے گئے اور آپ نے صیغۂ مال ۔ عدالت میونسپل اور امور عامہ سے آگہی پیدا کی اور اٹھارہ برس کے سن مین بڑی لیاقت و فراست سے سب کام انجام دیے آپکی عمدہ تعلیم و تربیت اہم معاملات سیاست مین آپ کی دقت نظر اور فصیح انگریزی مین آپ کے اداے خیالات کی قابلیت کو دیکھکر سر جیمس فرگسن صاحب گورنر بمبئی نے ۱۸۸۴ء مین آپکو مجلس واضعان آئین و قوانین کا ممبر منتخب کیا ۔ آپ نے اس منصب کی خدمات نہایت دانائی و بیدار مغزی سے انجام دین حتی کہ جب آپ کی میعاد ممبری ختم ہوئی تو لارڈ رے صاحب نے آپ کی علٰحدگی پر اپنا دلی افسوس ظاہر کیا ۔ جب ۱۸۸۷ء مین حضور ملکۂ قیصرۂ مرحومہ کی پہلی جوبلی ہوئی تو آپ بھی منجملہ اُن تین رئیسون کے تھے جو رؤساے کاٹھیاوار کے قائم مقام بنکر انگلستان گئے تھے ۔ آپ کو وہان علیا حضرت مرحومہ نے بکمال مراحم خسروانہ باریابی کا شرف بخشا اور ہنگام باریابی اپنے دست مبارک سے آپکو کے سی ۔ آئی ای کا تمغہ مرحمت فرمایا اور اسی کے ساتھ اپنی ایک شبیہ خاص بھی عطا کی اس سفر مین آپنے اسکاٹلینڈ اور آئرلینڈ کے علاوہ ممالک متحدہ امریکہ کی بھی سیاحت کی ۔ وہان پریسیڈنٹ کلیولینڈ صاحب نے آپ سے ہوائٹ ہوس مین بمقام واشنگٹن ملاقات کی ۔ پھر آپ نیویارک ۔ بوسٹن ۔ چکاگو ۔ نیاگرا کو ملاحظہ فرماتے ہوے سین فرانسسکو کو تشریف لے گئے ۔ اس سیر و سیاحت سے آپ کے خیالات مین وسعت اور طبیعت مین بڑی اولوالعزمی پیدا ہوئی ۔ آپ تعلیم کے ایک نہایت پُرجوش حامی و سرپرست ہین ۔ آپ نے مقامی مدرسون مین نمایشگاہون کی بنیاد ڈالی ہے اور آپ نے غریب اور قابل طلبا کے واسطے وظائف مقرر کیے ہین ۔ آپ نے انگلستان مین اپنے افسران ریاست اور نیز اخوان ریاست کے قیام کا بندوبست کیا ہے ۔ چنانچہ انمین سے ایک نے طب کی ڈگری حاصل کی ہے اور دو صاحب بیرسٹری کی تعلیم پا رہے ہین ۔ آپ تعلیم نسوان کے مؤید ہین اور اس بارہ مین آپ نے بڑی اعانت

کی ہے۔ آپ نے وسائل آبپاشی کے واسطے نہرین کھدوائین ہیں اور بند تیار ہوائے ہین اور
اپنے زراعت پیشہ لوگون کی بہتری کے واسطے آپ نے نقدی کے بجائے جنس لینے کا
بندوبست کر دیا ہے۔ آپ نے ریاست مین لوکل سلف گورنمنٹ کا بھی تخم بو یا ہے اور ریاست
کے جوڈیشل اور ملکی انتظام مین بڑی اصلاح کی ہے۔ ریاست کا رقبہ تین سو تینتالیس مربع میل
آبادی اکتیس ہزار دو سو ستاسی اور سالانہ محاصل تقریباً پانچ لاکھ روپیہ ہے اور
سلامی نو ضرب توپ ہے۔

ہز ہائینس سلطان عوض بن عمر القعیطی سلطان نواز جنگ بہادر۔ والی شحر و مکلا

پرنس غالب بن عوض بن عمر القعیطی جانباز جنگ بہادر شحر و مکلا

# شحر و مکلا

## ہز ہائینس سلطان عوض بن عمر القعیطی سلطان نواز جنگ شمشیر الملک شمشیر الدولہ بہادر۔ سلطان شحر و مکلا

ہز ہائینس سلطان عوض کے والد عمر بن عوض قبیلہ قعیطی کے ایک رکن تھے۔
قبیلہ قعیطی دراصل قبیلۂ یافعی کی ایک شاخ اور عرب کے مشہور قبائل مین سے ہے۔ اُنکا
وطن شبام تھا جو فی الحال ریاست شحر و مکلا کا ایک حصہ ہے۔ اوائل صدی گذشتہ مین وہ
حیدرآباد مین آئے تمام عمر یہین رہے اور یہین ۱۸۶۵ء مین انتقال کیا۔ سرکار نظام نے
اُنکو جانباز جنگ کا خطاب عطا کیا تھا اور ایک ہزار عرب (جن مین کچھ ولایتی اور کچھ مولد یعنی
ہندوستان زاد تھے) اُنکی ہمراہی مین تھے۔ اُنھون نے گوتن اور حضر موت مین بہت سی
جائداد پیدا کی تھی جسکو بذریعہ وصیت نامہ کے اپنے پانچ فرزندون پر تقسیم کردیا۔ منجملہ پانچ فرزندون
کے تین کو اپنا وصی قرار دیا۔ کارخانہ اور ثلث جائداد اپنے اوصیا کو دی اور باقی جائداد علی
اور محمد دو بیٹون پر تقسیم ہوگئی۔ بنادر شحر و مکلا کے علاوہ بہت سا ملک قبیلۂ یافعی کے قبضہ
مین تھا مگر ۱۸۵۸ء مین اُنکے دشمن قبیلہ کاثری نے اُنکو ملک مقبوضہ سے باہر نکال کر خود
قبضہ کرلیا صرف گوتن قبضہ مین رہ گیا۔ آپ نے بذات خود اپنے قبیلہ کو لیکر شبام اور حورا
کو فتح کیا۔ بعدہ آپ اپنے بھائی عبد اللہ کو اپنا قائم مقام کرکے خود ہندوستان چلے آئے۔
۱۸۶۶ء مین شحر کو غالب بن حسن کاثری نے افواج ترک متعینہ مکۂ معظمہ کی مدد سے علی بن
ناجی گورنر سے چھین لیا اُسوقت آپ کا وہان جانا ضرور ہوا۔ آپ خود مکلا تشریف لیگئے
اور وہان سے جبل یافعی پر فوج جمع کی اور ۱۸۶۷ء مین شحر پر گولہ باری کرکے اُسے فتح کرلیا۔
اُسکے بعد آپ ۱۸۶۹ء مین ہندوستان کو واپس آئے۔ اور اپنے بھائی عبد اللہ کو مثل سابق

حکومت گوتن شبام اور حورا پر بطور اپنے قائم مقام کے چھوڑا۔ ۱۸۷۷ء کے دربار دہلی مین آپ کے لیے بارہ[12] ضرب توپ سلامی مقرر ہوئی۔ عبد اللہ نے ۱۸۸۸ء مین انتقال کیا۔ اس واقعہ پر ماتم پرسی کا ایک خط رزیڈنٹ عدن کی طرف سے آپ کے نام آیا اور آپ سے استفسار کیا گیا کہ عبد اللہ کی جگہ کس کو مقرر کیا جائے۔ آپ نے اس مراسلہ کے جواب مین جو خط تحریر کیا اُس مین ظاہر کیا کہ عبد اللہ کے بجائے آپ کے ایک فرزند حسین بمقام شحر و مکلا نائب مقرر ہون اور دوسرے فرزند مناصر شبام وغیرہ مین نائب کیے جائین۔ اسکے بعد دسمبر ۱۸۸۸ء مین ایک مراسلہ رزیڈنٹ عدن کی جانب سے آپ کے نام آیا اور دریافت کیا گیا کہ صلحنامہ ۱۸۸۲ء عیسوی کے موافق جو رقم بطور مشاہرہ عبد اللہ کو دیجاتی تھی اب کس کو دیجاوے۔ آپ نے تحریر کیا کہ وہ میری جانب سے میرے نائب حسین کو دیجائے چنانچہ اسی تحریر کے موافق عمل درآمد ہوا۔ مگر بعدہٗ ثابت ہوا کہ دونون نائب سرتابی کی طرف مائل ہین اور آپ کے دشمنون سے سازش کرتے ہین لہذا آپ خود عرب تشریف لے گئے اور اُن دونون کو معزول کردیا اور اپنے بڑے فرزند غالب بن عوض کو اپنا قائم مقام مقرر کیا اور ان دونون باتونکی بھی اطلاع رزیڈنٹ عدن کو دیکر ہندوستان واپس آئے۔ جون ۱۹۰۱ء مین آپ نے ایک اڈریس عربی زبان مین ایک طلائی صندوقچہ مین محفوف کرکے بتوسط گورنمنٹ بمبئی قیصر ہند ایڈورڈ ہفتم کی خدمت مین ارسال کیا۔ آپ اب تک جمعدار شحر و مکلا کے لقب سے مشہور تھے مگر بلحاظ آپ کی قدر و منزلت کے منجانب سرکار اعلان کیا گیا کہ آیندہ آپ بہ لقب "ہز ہائینس سلطان شحر و مکلا" مخاطب کیے جائین اور نو ضرب کی سلامی مستقل مقرر ہوئی۔ سرکار نظام نے آپ کو سلطان نواز جنگ شمشیر الملک شمشیر الدولہ بہادر کا خطاب مرحمت فرمایا ہے آپکے دو فرزند ہین اور اُنکا تذکرہ صوبۂ بمبئی مین مندرج ہے۔ سکونت حیدرآباد۔

ہز ہائنس سر سیدی احمد خان سیدی ابراہیم خان۔ کے۔ سی۔ آئی۔ ای۔ والی جنجیرہ

# جنجیرہ

## نواب سر سیدی احمد خان سیدی ابراہیم خان

## کے۔سی آئی۔ای۔نواب صاحب جنجیرہ

ولادت ۱۳۔اگست سنہ ۱۸۶۲ء۔یہ ریاست سابق مین احمد نگر کے نظام شاہی بادشاہون کی سلطنت کا ایک جزو تھی۔سنہ ۱۶۰۰ء مین مغل احمد نگر پر قابض ہوے اور ہرچند ملک عنبر اعظم نے بہت جلد اپنے بادشاہ کا علاقہ واپس کر لیا مگر مقامی کاغذات سے ظاہر ہوتا ہے کہ سنہ ۱۶۱۸ء تک مغلون کی جانب سے جنجیرہ کے گورنر مقرر ہوا کرتے تھے۔سنہ ۱۶۱۸ء مین سیدی سرل خان منصب گورنری پر مامور ہوے۔سنہ ۱۶۲۰ء مین سیدی یاقوت خان اور دوسرے سال سیدی عنبر جو سنک کے نام سے مشہور تھے جانشین ہوے۔سیدی عنبر سنک ہی نے اپنی آزادی قائم کی اور اس خاندان کے بانی تھے۔اس خاندان کے فرمانروا نواب کہلاتے ہین اور یہ خطاب شہنشاہ اورنگ زیب نے اُنکو عطا کیا تھا۔سیدی عنبر سنک نے سنہ ۱۶۴۲ء تک حکومت کی اور اُنکی وفات کے بعد سیدی یوسف خان۔سیدی فتح خان۔سیدی خیرات خان۔سیدی یعقوب خان۔سیدی سرل خان۔سیدی سنبل خان۔سیدی عبدالرحمن خان۔سیدی حسنخان۔سیدی سید خان۔سیدی ابراہیم خان۔سیدی محمد خان سیدی جوہر خان۔سیدی جمرود خان۔سیدی ابراہیم خان۔سیدی محمد خان۔سیدی ابراہیم خان یکے بعد دیگرے مسند ریاست پر متمکن ہوتے آئے۔انمین سیدی خیرات اور سیدی یعقوب اپنے زمانۂ حکمرانی مین نہایت نامور اور شجاع گذرے ہین۔بیان ہوا ہے کہ سترھوین صدی مین مرہٹے اور پیشوا جنجیرہ کے سیدی فرمانرواؤن سے جنگ کیا کرتے تھے اور اُن کو اپنے مقبوضات سے محروم کرنے کی کوشش مین تھے لیکن وہ اس لڑائی بھڑائی اور جنگ و

جدال کے زمانہ مین بھی اپنے تئین سنبھالے رہے مگر سنہ ۱۷۳۶ء مین ایک شخص شیخ جی نامے جو جنجیرہ کا خاص صوبہ دار تھا پیشوا سے خفیہ طور پر مل گیا اور اُسنے قلعہ جنجیرہ کے بعض دیگر صوبہ دارون کو اپنی طرف کرلیا جس سے سیدی سردارون کی قوت بہت کچھ کمزور ہوگئی اور بالآخر پیشوا سے ایک معاہدہ ہوا جسکی روسے اُنکو گیارہ محالون مین سے ساڑھے چار اُنکے حوالے کردینے پڑے۔ دسمبر سنہ ۱۷۳۳ء مین برٹش گورنمنٹ سے ایک معاہدہ ہوا سنہ ۱۷۵۹ء مین گورنمنٹ جنجیرہ نے جعفرآباد پر قبضہ حاصل کیا اور اپنے سردارون اور افسرون کو اُسکے انتظام کے لیے مقرر کیا ۔۔ ریاست کی ایک ذاتی ٹکسال تھی جو سنہ ۱۸۳۴ء مین جب برٹش گورنمنٹ نے ریاست جنجیرہ کو اپنا ماتحت قرار دیا بند کردی گئی۔ مگر یہ ریاست کسی کو خراج نہین دیتی ہے اور درحقیقت بالکل خودمختار ہے اور برٹش گورنمنٹ کے ساتھ اسکے تعلقات نہایت دوستانہ ہین سنہ ۱۸۴۸ء مین سیدی محمد خان نے جو نواب صاحب کے دادا تھے بائیس برس تک امن و امان کے ساتھ حکومت کرکے اپنے بیٹے سیدی ابراہیم کے حق مین تخت چھوڑ دیا سیدی ابراہیم خان کی مسندنشینی کے چند سال بعد اُن مین اور جنجیرہ کے سردارون مین جھگڑا ہوا اور سنہ ۱۸۶۹ء مین گورنمنٹ نے ریاست کے انتظام مین ابتری پاکر اُنکے فوجداری کے اختیارات چھین لیے اور ایک رزیڈنٹ کو یہ اختیار عطا کیا۔ اُسوقت سے پولٹیکل افسر کی معرفت گورنمنٹ سے خط و کتابت شروع ہوئی سنہ ۱۸۷۰ء مین سیدی سردارون نے نواب کی عدم موجودگی سے استفادہ کرکے جو اُن دنون بمبئی مین تھے اُنکو گدی سے اُتارکر موجودہ نواب صاحب کو بحالت نابالغی گدی پر بٹھا دیا۔ بالآخر نواب صاحب سابق چند شرائط کے ساتھ گدی پر بٹھا دیے گئے سنہ ۱۸۷۳ء مین سیدی سردارون نے نواب صاحب کی اطاعت قبول کی سنہ ۱۸۷۹ء مین نواب سیدی ابراہیم خان نے قضا کی اور تین بیٹے چھوڑے سیدی احمد خان اُنکی منکوحہ بیوی فاطمہ بی بی کے لڑکے ہین۔ اُنکی وفات پر جانشینی کی نسبت پھر جھگڑا ہوا۔ بالآخر گورنمنٹ نے سیدی احمد خان کو جائز وارث قرار دیکر بڑی دھوم دھام

سے مسند نشین کیا۔ نوجوان نواب صاحب نے راجکمار کالج مین تعلیم پائی اور اپنے یورو پین
پروفیسرون کو اپنی جودت اور قابلیت سے بہت خوش کیا ہے۔ آپ ۱۸۹۱ عیسوی تک
راجکمار کالج مین پڑھتے رہے اور انگریزی۔ مرہٹی۔ گجراتی۔ فارسی اور اُردو مین معقول
دستگاہ رکھتے ہین تحصیل علمی سے فارغ ہونے کے بعد آپ نے کچھ دنون تک اسسٹنٹ
پولیٹکل ایجنٹ کے ساتھ کام کیا اور نظم ونسق ریاست مین کماحقہ واقفیت اور آگاہی
حاصل کی ۱۱۔ اکتوبر ۱۸۹۳ء کو آپ کو اپنی ریاست کے پورے اختیارات عطا ہوے۔ آپکی
رعایا آپ کے عہد حکومت مین نہایت مطمئن اور خوشحال ہے۔ ہندو اور مسلمانون مین
اب کوئی جھگڑا نہین ہوتا۔ باقاعدہ عدالت گاہین قائم ہوگئی ہین اور آپ بہ نفس نفیس کُل کامونکو
ملاحظہ فرماتے ہین اور اب وکٹوریہ جوبلی واٹر ورکس جاری ہوا ہے۔ پختہ سڑکین بھی بکثرت
تیار ہوگئی ہین رعایا کی تعلیم کے لیے متعدد مدرسے کھولدیے گئے ہین۔ بڑے بڑے مقامات
پر سرکاری شفاخانہ ہین جہان رعایا کو مفت دوا ملتی ہے تجارت کی حالت نہایت سرسبز
ہے اور ریاست کے ہر صیغہ مین اصلاح کی صورت پائی جاتی ہے۔ نواب صاحب ایک
قادر نشانہ باز اور شہسوار ہین اور سیر وشکار سے بڑی دلچسپی ظاہر کرتے ہین۔ اپنے
حسن اخلاق اور انصاف سے اپنی رعایا مین ایک خاص ہر دلعزیزی آپ کو حاصل ہے۔
۱۸۹۵ء مین آپ کے حُسن انتظام کے صلہ مین آپ کو کے سی۔ آئی۔ ای۔ کا خطاب عطا
ہوا۔ بمبئی کے مشہور خاندان طیب جی مین مسٹر حاجی حسن علی فیضی کی دختر نیک اختر سے آپکی
شادی ہوئی ہے جو کشیدہ موسیقی اور دیگر فنون لطیفہ مین اعلیٰ درجہ کی مشاق ہین اور
انگریزی فارسی اُردو گجراتی اور مرہٹی زبانون سے بخوبی واقف ہین۔ ابھی آپ کے کوئی
اولاد نہین ہے۔ ریاست کا رقبہ تین سو چھبیس مربع میل۔ آبادی ۱۹۰۱ء پچاس ہزار
تین سو بانوے اور محاصل پانچ لاکھ ہے۔ سلامی نو ضرب توپ ہے۔

# بالاسنور

## نواب منور خان جی بابی والی ریاست بالاسنور

ولادت ۱۸۴۴ء - آپ نومبر ۱۸۸۲ء مین اپنے والد زور آور خان جی کے بجاے مسند نشین ہوے - یہ خاندان سردار محمد خان پسر کلان بہادر خان (جو شیر خان بابی کی نوین پشت مین تھے) کی نسل مین ہے - سترھوین صدی مین آپ کے بزرگ شاہنشاہ دہلی کے دربار مین خدمت حاجب الباب پر منصوب تھے یہی وجہ اس لقب بابی کی ہے - بہادر خان جی کے چھوٹے بیٹے مہابت خان جی کی نسل سے ایک دوسری شاخ والیان ریاست جوناگڈھ کی مورث اعلیٰ تھی - سردار محمد خان کے بعد مسند ریاست بالاسنور اور بیرپور پر اُن کے بیٹے جمعیت خان متمکن ہوے اور اُنکے بعد صلابت خان اُنکے جانشین ہوے - صلابت خان نے مئی ۱۸۰۲ء مین انتقال کیا اور اُنکے چچازاد بھائی عابد خان اُنکے جانشین ہوے - ریاست بالاسنور سرکار پیشوا اور گیکواڑ کی خراجگزار تھی - جب پیشوا کے حقوق سرکار انگریزی کی طرف منتقل ہوے تو ریاست بالاسنور سرکار عظمیٰ کی پولٹیکل حمایت مین داخل ہوئی - یہ ریاست بارہ ہزار چھ سو چھیانوے روپیہ سرکار انگریزی کو ادا کرتی ہے - ۱۸۲۲ء مین عابد خان ریاست سے علٰحدہ کیے گئے اور بجاے اُنکے اُنکے بھائی عیدل خان مسند نشین ہوے - اُنھون نے ۱۸۳۱ء مین انتقال کیا اور اُنکی جگہ زور آور خان مسند آراے حکومت ہوے اُنھون نے ۱۸۸۲ء مین انتقال کیا - منور خان جی والی ریاست حال نواب زور آور خان کے بڑے فرزند ہین ۱۸۹۰ء مین سند جانشینی حسب شرع محمدی آپکو عطا ہوئی - رقبہ ایک سو نواسی مربع میل - آبادی ۱۸۹۱ء تریپن ہزار دو سو اُنچاس محاصل ایک لاکھ بیالیس ہزار سات سو پچاس اور سلامی نو ضرب توپ ہے -

# بانسدہ

## مہاراول شری پرتاب سنگھ جی گلاب سنگھ جی والی بانسدہ

ولادت ۶- دسمبر ۱۸۶۳ء مسند نشینی ۶- مارچ ۱۸۷۶ء- آپ سولنکھی راجپوت اور ملدیو جی کی نسل مین ہین- ریاست بانسدہ سرکار پیشوا کو بحساب چوتھ سات ہزار روپیہ ادا کرتی تھی عہدنامہ بسین کے بعد یہ حق سرکار انگریزی کی جانب منتقل ہوا اور اُس وقت سے یہ ریاست سرکار انگریزی کی مطیع ہے اور سات ہزار تین سوا کاون روپیہ بطور خراج کے لیا جاتا ہے- مہاراول ہمیر سنگھ ۱۸۲۹ء مین مسند نشین ہوے اور اُنکو سند تبنیت بھی حاصل ہوئی تھی- مہاراول موصوف نے ۱۸۶۱ء مین انتقال کیا اور اُنکی وفات کے بعد بجاے اُنکے مہاراول گلاب سنگھ جو راول موصوف کے یک جدی رشتہ دار تھے مسند نشین ہوے اُنھون نے ۱۸۷۶ء مین انتقال کیا اور بجاے اُنکے اُنکے اکلوتے بیٹے مہاراول پرتاب سنگھ جی مسند آراے ریاست ہوے- رقبۂ ریاست دوسو پندرہ مربع میل- آبادی ۱۸۹۱ء اکتالیس ہزار تین سو تہترا اور محاصل دو لاکھ سینتالیس ہزار نوسو چھبیس و سلامی نو ضرب توپ ہے-

# دھرم پور

## مہارانا سری موہن دیوجی نارائن دیوجی والی دھرم پور

ولادت سنہ ۱۸۶۳ء مسند نشینی سنہ ۱۹۱۱ء۔ آپ سورج بنسی سیسودیہ راجپوت ہین۔ اس خاندان مین مہارانا کا خطاب ایک نامعلوم مدت سے چلا آتا ہے۔ اس خاندان کے بزرگ ابتداے عہد انگریزی سے ضلع سورت مین حکمران تھے۔ مرہٹے اس ریاست سے نو ہزار روپیہ چوتھ لیتے تھے جو معاہدہ بسین کے بموجب برٹش گورنمنٹ کو منتقل ہوا۔ راجہ صاحب کو سند تبنیت حاصل ہے۔ آپکے والد راجہ نرائن دیو کو جنھون نے ۷ ستمبر سنہ ۱۹۱۱ء کو انتقال کیا ہز ہائینس کے لقب سے مخاطب کیے جانے کی عزت حاصل تھی۔ راجہ نرائن دیو کے بعد آپ مسند نشین ریاست ہوے۔ ریاست کا رقبہ سات سو چورانوے مربع میل۔ آبادی (سنہ ۱۹۱۱ء) ایک لاکھ بیس ہزار چار سو اٹھانوے محاصل دو لاکھ اڑسٹھ ہزار اکاسی و سلامی نو ضرب توپ ہے۔

